تعلق مع اللہ میں سبق ملے اور تقریب محض دنیوی تقریب نہ رہے بلکہ جب اس سے سبق دین کا لیا جائے گا تو یہ دینی تقریب بن جائے گی۔ اگر میں اس مضمون کے متعلق یہ بھی کہوں کہ میں نے اس پر اس آیت میں جو لفظ آیات ہے اس کے عموم سے استدلال کے لئے تو کہہ سکتا ہوں مگر میں حد ظاہری سے بھی تجاوز نہیں کرتا۔ میں صاف کہتا ہوں کہ فی ذالک لآیات سے نکاح کے اندر جن دلائل کا وجود بتلایا گیا ہے یہ مضمون اس میں صراحۃً داخل نہیں بلکہ میں نے اس کو صرف علم اعتبار کے طور پر بیان کیا ہے۔ اب دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ ہم کو فہم سلیم اور توفیق عمل عطا فرمائیں:

وَصلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیرِ خَلقِهٖ سَیِّدِنَا وَمَولَانَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصحَابِهٖ اَجمَعِین وَاٰخر دعوانَا اَنِ الحمدُ لِلّٰهِ رَبِّ العٰلَمِینَ.

اشرف علی ۲۷؍رجب ۴۸ھ